گران کی حکومت بہت کمزور ہوچکی تھی، جس کی بنا پر ۲۲ء میں مہاراشٹر کا علاقہ اس خانوادہ کے ہاتھوں سے نکل گیا، قیاس ہے کہ چشٹانا (Chastana) کے پوتے رودردمن (Rudradamana) نے ساتواہن حکمرانوں سے ان کا مغربی علاقہ چھین لیا تھا، جیسا کہ اس کے سنگی کتبوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ اونتی (Avanti مغربی مالوہ) اناورت (Anavala) (شمالی کاٹھیاوار) سوراشٹر، کچھ، اپرانت وغیرہ اس کی مملکت میں شمار ہوتے تھے، اسی عرصہ میں ابھیرا (Abhira) خاندان رفتہ رفتہ طاقت پکڑنے لگا، اس کے بانی ایشور سنہا نے مہاراشٹر پر قبضہ کرلیا، یہ خاندان دراصل شکا کا مطیع تھا،

آندھرا دیش میں استوپ بہ کثرت ہیں، اس لیے اس کو "استوپوں کا دیش" بھی کہا جاتا ہے، ان استوپوں میں بعض تیسری یا دوسری صدی قبل مسیح کے تعمیر شدہ ہیں، جن میں بھٹی پرولو، امراوتی اور سوپارہ کے استوپ کافی پرانے ہیں، ستواہن کے حکمرانوں نے اپنے ملک میں جگہ جگہ خوبصورت مندر تعمیر کرائے، تجارت اور صنعت کو فروغ دیا، سوپارہ میں چپل اور کپڑے کی صنعت عروج پر تھی، علوم و فنون کی سرپرستی کی اور بندرگاہوں کا بہت اچھا انتظام کیا۔

ساتواہن خاندان کے زوال نے جنوبی ہند کی سیاسی وحدت کو پارہ پارہ کردیا، چنانچہ جوں ہی ساتواہن خاندان کا شیرازہ بکھرا، ان کی مملکت کئی ریاستوں میں بٹ گئی، مدھیہ پردیش میں واکاٹک یا واکاٹک خاندان برسراقتدار ہوگیا، شمال مغربی دکن ابھیرا خاندان کے قبضہ میں چلا گیا، اور آندھرا کے مرکزی علاقہ پر اکسوکش کا قبضہ ہوگیا، اس عرصہ میں جنوبی ہند میں ایک نئی طاقت سر اٹھا رہی تھی، وہ پلو خاندان تھا جو بتدریج سارے جنوب پر چھا گیا۔

ابھیرا خاندان اور مغربی ساحل ہند کی چھوٹی چھوٹی ریاستوں کی مکمل تاریخ ابھی تک

روشنی میں نہیں آسکی ہے، ساتواہن کے زوال کے بعد اس علاقہ میں متفرق خاندان چھوٹے چھوٹے علاقوں پر قابض ہوگئے اور بار بار ان کی حکومتوں کی سرحدیں بدلتی رہتی تھیں، اس لیے مورخین نے جنوبی ہندوستان کی تاریخ مدون کرنے میں سنگی کتبوں، قدیم عمارتوں اور سکوں کا سہارا لیا ہے، اسی لیے یہاں کی تاریخ کے ادوار میں ربط و تسلسل قائم نہ رہ سکا۔

اسی اثنا میں شمالی ہندوستان میں ایک عظیم الشان حکومت گپت خاندان کے مورث اعلیٰ شری گپتا (۲۴۰ء تا ۲۸۰ء) کی زیر قیادت پھیل رہی تھی، چنانچہ کمار گپت (۴۱۵ء تا ۴۵۵ء) نے سوراشٹر اور ایرانت مع سوپارہ فتح کرلیا، اس بادشاہ کے عہد حکمرانی کے سکے کوکن میں جابجا ملتے ہیں، راقم الحروف کو بھی سوپارہ سے ایک چاندی کا سکہ ملا ہے، کئی سال تک یہ علاقے گپت خاندان کے زیر اقتدار رہا ہے۔ کمار گپت کے بعد اسکند گپت تخت نشین ہوا، اسکا دور حکومت ۴۵۵ء سے ۴۶۷ء تک تھا، اس کے بعد تقریباً چھ بادشاہ متواتر گدی پر بیٹھے، پورو گپت (۴۶۷ء تا ۴۶۹ء) کمار گپت (۴۷۳ء تا ۴۷۶ء) اور بدھ گپت (۴۷۶ء تا ۴۹۵ء)۔ اسی کے دور حکمرانی میں شمالی ہند سے ہن قوم نے ہندوستان پر یورش شروع کردی،

چھٹی صدی عیسوی میں والک بادشاہ ہری سینا نے مہاراشٹر کے کئی اضلاع فتح کیے جن میں سوپارہ آہار بھی تھا (باقی)

---

# وید اور طبیب

از پروفیسر حکیم نیرؔ واسطی لاہور

علمی و تمدنی وسیع النظری اور اخذ و استفادہ مسلمانوں کی خاص خصوصیت رہی ہے، انھوں نے بلا امتیاز مذہب و ملت اور نسل و وطن ہر صاحب علم ہر قوم کے علوم سے استفادہ کیا، ان کو ترقی دی اور دنیا کو ان سے روشناس کرایا، یونانی علوم کی انھوں نے جو خدمت کی اس سے ہر تاریخ داں واقف ہے، ان ہی کے ذریعہ یہ علوم یورپ پہنچے، اور اسکی ترقی کی بنیاد بنے، ٹھیک اسی زمانہ یعنی ابتدائی عباسی دور میں جب سندھ کے علاوہ انکا ہندوستان سے کوئی واسطہ نہ تھا، انھوں نے ہندوستانی علوم کی طرف بھی توجہ کی اور سنسکرت کی مختلف فنون خصوصاً طب (ویدک) کی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کیا، ہندو اطبا کے تجربات سے یونانی طب میں فائدہ اٹھایا، اپنی تصانیف میں ان کے حالات لکھے، اس طرح دنیا کو ان سے روشناس کیا، اس کا مختصر ذکر اس مضمون میں کیا گیا ہے۔ "م"

خلافت عباسی میں ہندوستان کے اہل فن نے مسلمانوں کے ساتھ مل کر فن طب کی قابل قدر خدمات انجام دی ہیں، موفق الدین بن ابی اصیبعہ نے اپنی کتاب عیون الانباء فی طبقات الاطباء میں ہند کے ممتاز ویدوں کے حالات زندگی پر ایک باب باندھا ہے، اور اس میں اس نے اختصار کے ساتھ ہمیں ان کی ان تصانیف سے بھی روشناس کرایا ہے جو عربی زبان میں ترجمہ کی گئیں۔[1]

ابن ابی اصیبعہ کی رائے میں کنکہ الہندی اس دور کا ایک ممتاز ماہر فن تھا، اسکو صناعت طب میں قوائے ادویہ، طبائع مولدات و خواص موجودات کا عالم بیان کرتا ہے اور ترکیب افلاک و حرکات نجوم کے علم کا ماہر قرار دیتا ہے۔

---

[1] عیون الانباء فی طبقات الاطباء ج ۲ ص ۳۲ مطبوعہ مطبع وہبیہ مصر

صاحب طبقات الاطباء لکھتا ہے کہ ابو معشر جعفر بن محمد بن عمر البلخی نے اپنی کتاب الالوف میں علم نجوم میں کنکہ کے علم و فضل کی بہت ستایش کی ہے[1]، اور جمال الدین بن القفطی نے اپنی کتاب اخبار العلماء باخبار الحکماء میں طب اور نجوم میں اس کی مہارت کا ذکر نہایت تحسین آمیز الفاظ میں کیا ہے[2]۔

ابن القفطی نے ہندی طبیب کنکہ کے علم و فضل کے ذکر کے سلسلے میں ملوک چین کا یہ دلچسپ مقولہ بھی بیان کیا ہے کہ دنیا میں پانچ ملک ہیں، ملک چین، ملک ترک، ملک فارس، ملک روم، ملک ہند۔ چین کے لوگوں کی خصوصیت سیاست اور حب وطن ہے، ملک ترک کے لوگوں کی خصوصیت انکی شجاعت ہے، اہل فارس کی خصوصیت جدت و نفاستِ طبع ہے، رومیوں کی خصوصیت ان کا حسن و جمال ہے اور اہل ہند کی خصوصیت علوم میں انہماک کی بنا پر ان کی حکمت ہے[3]۔

کنکہ کی تصانیف میں سے ابن القفطی نے ہمیں اس کی کتاب النمودار فی الاعمار، کتاب اسرار الموالید، کتاب القرانات الکبیر اور کتاب القرانات الصغیر سے متعارف کرایا ہے[4]، اور ابن ابی اصیبعہ نے اس کی ان تصانیف میں کتاب فی التوہم کتاب فی احداث العالم والدور فی القران اور ایک کناش کا بھی اضافہ کیا ہے[5]۔

کنکہ کے علاوہ ابن ابی اصیبعہ، قدیم ہندی طبیب شاناق (شارنگ) کا بہت ثنا گر ہے، وہ اسے صناعت طب و حکمت و نجوم کا جید عالم بیان کرتا ہے، اور اس کی تصانیف میں سے وہ ہمیں کتاب البیطرہ کتاب فی علوم النجوم اور کتاب منتحل الجواہر سے متعارف کراتا ہے[6]،

ابن ابی اصیبعہ نے اسی سلسلے میں ہمیں اسکی ایک اور اہم تالیف کتاب السموم سے بھی روشناس کرایا ہے جسے منکہ نے ہندی سے فارسی میں ترجمہ کیا، اور ابو حاتم البلخی نے یحییٰ بن خالد برمکی کے لیے خطِ فارسی میں لکھا[7]، عرب اہل فن کی نگاہوں میں صالح بن بہلہ ہندی اور منکہ کا مقام خصوصیت سے بہت ممتاز تھا۔

---

[1] طبقات الاطباء ج ۲ ص ۳۲ [2] اخبار العلماء باخبار الحکماء ص ۲۶۶ مطبوعہ مطبع سعادۃ مصر [3] ایضاً ص ۱۶۵ [4] ایضاً [5] طبقات الاطباء ج ۲ ص ۳۲ [6] ایضاً

صالح بن بہلہ ہندی عہد خلافت عباسی میں ہند سے عراق پہنچکر ہارون الرشید کا درباری طبیب مقرر ہوا اور اسے شاہی اور درباری اطباء کے درمیان خاص امتیاز حاصل ہوا، ابن ابی اصیبعہ نے اسی کتاب میں اسکی حذاقت و فطانت سے متعلق دلچسپ حکایات نقل کی ہیں جن سے اس کے تقرب سلطانی کا بھی اندازہ ہوتا ہے[1]۔

دربار خلافت میں منکہ، آیورویدک علم طب کا سب سے ممتاز عالم اور حاذق معالج تسلیم کیا جاتا تھا، یہ فارسی اور ہندی دونوں زبانوں کا ماہر تھا،

ابن ابی اصیبعہ اخبار الخلفاء و البرامکہ کے حوالے سے لکھتا ہے کہ ایک بار خلیفہ ہارون الرشید کسی مرض صعب میں مبتلا ہوا تو اس کو ابو عمر الاعجمی نے بتلایا کہ ہند میں ایک بڑا ماہر معالج منکہ موجود ہے، چنانچہ قاصد کو مال وافر دیکر ہند روانہ کیا گیا جو اس کو بغداد لایا اور وہاں اس کے علاج سے خلیفہ نے صحت حاصل کی[2]،

خلفائے بنی عباس کے دور میں جندی شاپور کے مشہور شفاخانے میں ایک ہندی طبیب دھنتک موجود تھا[3]، اور برامکہ کے عہد میں تو انھوں نے اپنے بیمارستان کا طبیب خاص ہی ایک ہندی طبیب ابن دھن کو مقرر کیا تھا، جو ہندی سے عربی میں طبی کتابوں کا مترجم بھی تھا[4]،

ان مشاہیر کے علاوہ ابن ابی اصیبعہ نے بیس دیگر ممتاز ویدوں، جودر، منجھل، باکھر، راحہ، صکہ، داہر، انکو، جبہر، اندری اور جاری سے بھی روشناس کرایا ہے، اور بیان کیا ہے کہ ان ہندی اطباء نے طب اور علم نجوم میں بڑی بڑی قابل قدر کتابیں تالیف کی ہیں[5]،

ابن اسحق الندیم بغدادی نے اپنی کتاب الفہرست میں جو اس نے ۳۷۷ھ میں لکھی اور ۱۸۷۱ء میں لیپزک میں چھپی ہے، طب میں ہند کی ان کتابوں کی ایک فہرست[6] شائع کی ہے جو اس کے زمانہ میں لغت عربی میں موجود تھیں، یہ فہرست حسب ذیل ہے:-

---

[1] طبقات الاطباء ج ۲ ص ۳۴ [2] ایضاً ج ۲ ص ۳۳ [3] ایضاً ج اول ص ۴۷ [4] الفہرست ص ۲۴۵ مطبوعہ لیپزک
[5] طبقات الاطباء ج ۲ ص ۳۲ [6] کتاب الفہرست ص ۳۰۳ مطبوعہ لیپزک

(۱) کتاب سسرو (سشرت) مشتمل بر دس مقالات جس کی شرح یحییٰ بن خالد کے حکم سے منکہ نے لکھی، اور شفاخانہ میں کناش (فارماکوپیا) کے طور پر رائج کی گئی۔ (۲) کتاب ستانکر الجامع جسکی تفسیر ابن دھن نے لکھی۔ (۳) کتاب سیرک[1]، جسے عبداللہ بن علی نے پہلے ہندی سے فارسی میں اور پھر فارسی سے عربی میں ترجمہ کیا، (۴) کتاب سندستان[2] جس کا ترجمہ ابن دھن صاحب البیمارستان نے کیا۔ (۵) کتاب مختصر للہند فی العقاقیر (۶) کتاب علاجات الحبالی للہند (۷) کتاب توقشتل جس میں ایک سو بیماریاں اور ان کی ایک سو دوائیں درج کی گئیں۔ (۸) کتاب روسا معالجات نسواں میں (۹) کتاب السکر للہند (۱۰) کتاب اسماء عقاقیر الہند جسے منکہ نے اسحٰق بن سلیمان کے لیے ترجمہ کیا (۱۱) کتاب رای الہند فی اجناس الحیات وسمومہا، (۱۲) کتاب التوہم فی الامراض والعلل مولفہ توقشتل ہندی۔

پھر مستقل تصانیف اور تراجم کے علاوہ طب قدیم کی تقریباً تمام مستند کتابوں، حاوی، قانون الملکی اور غنیٰ ومنیٰ وغیرہ میں جابجا طب ہندی کی معلومات کے حوالہ جات ملتے ہیں، جس سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ عرب خلفاء اور حکماء فن کے معاملے میں کس قدر غیر متعصب اور فیاض تھے، اور وہ طب میں اضافات کا کس قدر والہانہ شوق و ذوق رکھتے تھے۔

ہندوستان میں پہنچنے کے بعد عربی طب میں ہندیوں کی معلومات اور تجارب کا اور بھی اضافہ کیا گیا اور اس طرح حاملین طب عربی نے یہاں اس کو اس قدر اہل ملک کے طبع اور مزاج کے موافق بنا دیا کہ وہ گویا اب اسی ملک کی طب بن گئی،

---

[1] ابن ابی اصیبعہ نے اس کو شرک الہندی لکھا ہے ملاحظہ ہو طبقات الاطباء ص ۳۲ چرک مراد ہے۔
[2] ابن ابی اصیبعہ نے اس کتاب کو سندھشان لکھا ہے، ملاحظہ ہو طبقات الاطباء ص ۳۳

# مطبوعاتِ جدیدہ

**تعلیماتِ غزالی**: از مولانا محمد حنیف صاحب ندوی صفحات ۵۰۶ کتابت وطباعت بہتر، ناشر ادارۂ ثقافت اسلامیہ، لاہور

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ علم و فضل کے لحاظ سے اپنے وقت کے امام تھے، وہ مدرسۂ نظامیۂ بغداد کی صدارت پر فائز رہ چکے ہیں جو اس وقت کا سب سے بڑا مذہبی اعزاز تھا، مگر اس فضل و کمال اور عزت وجاہت کے باوجود انھیں اپنی روح وضمیر کی دنیا سونی اور اپنے اندر حقیقت دین کی کمی محسوس ہوئی تو ان تمام اعزازات کو ٹھکرا کر اس گنج گراں مایہ کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے، اور برسوں دشت وصحرا کی خاک چھانتے اور اہل دل کی صحبت وریاضت میں لگے رہے، جب قلب و دماغ کی دنیا میں زندگی و آبادی محسوس ہونے لگی تو پھر سے انھوں نے اپنی علمی زندگی کا آغاز کیا، گریہ علمی زندگی علم وفن کی بے سود موشگافی اور فضل وکمال کے بے جا مظاہرہ والی علمی زندگی سے مختلف تھی، اس کے ذریعہ انھوں نے دلوں پر اپنی شخصیت کا سکہ نہیں بلکہ خدا کی عظمت وکبریائی کا سکہ بٹھایا، منطق وفلسفہ کی ہرزہ سرائیوں کے بجائے، ان کے زبان وقلم سے اسرار وحکم کے موتی بکھرنے لگے، اس دور کی یادگار ان کی احیاء علوم الدین، کیمیائے سعادت اور المنقذ من الضلال جیسی کتابیں ہیں ان کتابوں کے ذریعہ لاکھوں کروڑوں آدمی خدا کی معرفت، رسول کی محبت اور دین کی صحیح حقیقت سے آشنا ہوئے ہیں، ان میں خاص طور پر احیاء العلوم ان کی سب سے ممتاز کتاب ہے، زیر تبصرہ کتاب اسی کتاب کا خلاصہ ہے، جسے مولانا محمد حنیف صاحب ندوی کے قلم نے اردو کا جامہ پہنایا ہے،

ابتداء میں مولانا محمد حنیف صاحب نے اپنے قلم سے ایک بسیط مقدمہ بھی لکھا ہے، جو ان کی تمام تحریروں کی طرح اعتدال و توازن کا بہترین مرقع ہے، مولانا نے اس میں تصوف کی بڑی اچھی وکالت کی ہے، یہ دونوں چیزیں ہر مسلمان کے حرزِ جان بنانے کے لائق ہیں،

**روضات الجنات فی اوصاف مدینۃ ہرات** (فارسی) از معین الدین محمد الزمجی الاسفزاری، صفحات ۳۲۰، ٹائپ عمدہ، ناشر مسلم یونیورسٹی علی گڈھ،

ایران و خراسان میں ایک دو نہیں بلکہ پچاسوں شہر و قصبات ایسے ہیں جو اپنی قدامت و شہرت اور مردم خیزی میں ایک ایک ملک کے برابر ہیں، انہی میں ایک ہرات بھی ہے، یہ آٹھویں صدی کے ایک عالم معین الدین محمد الزمجی الاسفزاری کی تصنیف ہے، جو اسی خطہ کے ایک مردم خیز مقام اسفزار کے رہنے والے تھے، انھوں نے مولانا عبدالرحمن جامی سے بھی استفادہ کیا ہے، اس کتاب میں نہ صرف ہرات کی مکمل تاریخ بلکہ ایران و خراسان کے دوسرے بہت سے مشہور اور مردم خیز علاقوں مثلاً بلخ، مرو، ابیورد، نسا، اسفرائین، فراہ، قندھار، غور، سجستان، جرجان، طبرستان وغیرہ کی تاریخ بھی آگئی ہے، اس کتاب کی اشاعت سے تاریخ اماکن میں ایک قیمتی اضافہ ہوا ہے،

**داس کیپٹال**: از کارل مارکس، ترجمہ سید محمد تقی، صفحات ۲۰۰، ناشر انجمن ترقی اردو پاکستان، قیمت ۸ روپے

کارل مارکس کی کتاب کیپٹل "سرمایہ" ان کتابوں میں ایک ہے جس نے دنیا میں ایک انقلاب برپا کیا، اور اس کی بنیاد پر ایک ایسا معاشی نظام زندگی تعمیر ہوا، جو اس وقت نصف دنیا کو اپنی گرفت میں لیے ہوئے ہے، کارل مارکس کے نظریہ کی علمی اچھائی برائی اور اسکی عملی کامیابی و عدم کامیابی سے قطع نظر اس حقیقت کا اظہار ضروری ہے کہ اس کی بنیاد پر جو نظام زندگی بنا اس نے روٹی کے چند ٹکڑوں کے بدلے انسان کی وہ تمام قدریں چھین لیں جو انسانیت کا حسن اور اس کے دل کی پکار تھیں، زیرِ تبصرہ ترجمہ بحیثیت ترجمہ بہت کامیاب کہا جا سکتا ہے، یہ کتاب انتہائی گنجلک، فلسفیانہ مباحث اور بقول علامہ اقبال خطوط خمدار

کی نمایش پر مشتمل ہے، اس لیے جیسا کہ ڈاکٹر عبدالحق مرحوم نے لکھا ہے، اس کے ترجمہ کی کوئی جرأت ہی نہ کرتا تھا، مگر سید محمد تقی صاحب نے اس کام کو شروع کیا، اور ترجمہ کر ڈالا جس کے لیے وہ مبارکباد کے مستحق ہیں، اس کے ذریعہ اردو داں طبقہ کو براہ راست کارل مارکس کے نظریات و خیالات کے سمجھنے کا موقع ملے گا۔

**شعر و حکمت**: از نیر واسطی، صفحات ۱۸۰، کتابت و طباعت عمدہ، ناشر ادارۂ مطبوعات مجلس بو علی سینا، بیرون مستی گیٹ، لاہور، قیمت ے

پروفیسر نیر واسطی، حاذق طبیب ہونے کے ساتھ علم و ادب کا بھی بلند مذاق رکھتے اور پختہ کار اہل قلم اور شاعر بھی ہیں، ان کا یہ مجموعۂ کلام صحیح معنوں میں اسم با مسمّٰی ہے، ان کے کلام میں اقبال کی دانائی و سوز، ظفر علی خاں کے کلام کا شکوہ اور اختر شیرانی کی رومانیت کی جھلک دکھائی دیتی ہے، انھوں نے ہند و پاک کے ممتاز علما و صلحا کی صحبتیں بھی اٹھائی ہیں اور خود ان کی طبیعت میں بھی سوز و درد مندی ہے اس لیے اس کا اثر ان کے کلام میں بھی ہے، گو انھوں نے لکھا ہے کہ انکی طبیعت کا اصل رجحان اختر کی رومانیت ہے، مگر کلام سے اس کی شہادت کم ہی ملتی ہے، اس لیے شاید یہ کہنا صحیح ہو کہ خارجی حالات اور دوستوں کی صحبت نے ان میں یہ رنگ پیدا کیا ہے، خود ان کی طبیعت کا رنگ سطحی رومانیت سے بلند ہے، جس پر ان کا کلام شاہد ہے، اور مختلف اصناف میں ان کی قادر الکلامی اور حسن مذاق نمایاں ہے، مجموعہ کے شروع میں ایک دلچسپ مقدمہ ہے جو بجائے خود تصنیف کی حیثیت رکھتا ہے، یہ دونوں اصحاب ذوق کے مطالعہ کے لائق ہیں۔

**خیالات عزیز**: از مولوی محمد عزیز مرزا مرحوم، مرتبہ منشی دیا نرائن نگم صفحات ۲۴۰، کتابت و طباعت متوسط، ناشر انجمن ترقی اردو، پاکستان، قیمت للعہ

انیسویں صدی کے آخر میں ہندوستانی مسلمانوں میں جو ممتاز اور باکمال لوگ پیدا ہوئے

ان میں ایک مولوی محمد عزیز مرزا مرحوم بھی تھے، ان میں نظم و انتظام کا ملکہ بھی تھا اور لکھنے پڑھنے کا ستھرا مذاق بھی رکھتے تھے، وہ ریاست حیدرآباد میں بڑے اور اونچے انتظامی و عدالتی عہدوں پر فائز رہے، اور ہر شعبہ میں نیک نامی پیدا کی، حیدرآباد سے پھر علی گڈھ آگئے، وہاں بھی جلد ہی نواب وقار الملک کے دست راست بن گئے، انھوں نے ایجوکیشنل کانفرنس اور پھر مسلم لیگ کو نئی زندگی بخشی، اور ۱۹۱۲ء میں انتقال کر گئے، مگر انتظامی انجمنوں اور عملی کاموں کی ان مشغولیتوں میں بھی ان کا ذوق مطالعہ و تصنیف ہمیشہ باقی رہا، اور متعدد کتابوں کے ترجمے کیے، اور بہت سے علمی و تاریخی مضامین لکھے، خیالات عزیز ان کے ۲۰ علمی، تاریخی اور سیاسی مضامین کا مجموعہ ہے، جو پہلی بار ان کی وفات سے کچھ دن پہلے ۱۹۱۲ء منشی دیا نرائن نگم اڈیٹر زمانہ نے مرتب کر کے نواب وقار الملک کے دیباچہ کے ساتھ شائع کیا تھا، اور غالباً اس کے بعد دوسرے ایڈیشن کی نوبت اب آئی ہے، مرحوم کئی زبانوں کے ماہر تھے، اس لیے ہر مضمون سے ان کے ذوق علم و ادب کا اظہار ہوتا ہے،

**نوادر**: مرتبہ سید احسن شیر، صفحات ۲۱۰، کتابت و طباعت عمدہ، ناشر خدابخش خاں اورینٹل لائبریری، پٹنہ۔ قیمت :- دس روپئے۔

ہندوستان میں مشرقیات کے مشہور و ممتاز کتب خانوں میں ایک ممتاز کتب خانہ خدابخش اورینٹل لائبریری پٹنہ بھی ہے، ان میں بیشمار مطبوعہ نادر کتابوں کے ساتھ نادر مخطوطات کا بھی اچھا خاصا ذخیرہ ہے، اس کتاب کے ذریعہ انہی نوادرات کا تعارف کرایا گیا ہے، اس میں ۴۰ مخطوطات کا تذکرہ ہے، مرتب نے اسے بڑی محنت سے مرتب کیا ہے، مگر کہیں کہیں تسامح ہو گیا ہے، مثلاً المقاصد الحسنہ سخاوی کے بارے میں لکھا ہے کہ "بہت سی مشہور حدیثوں کا یہ مجموعہ ہے"

"نوادرات" اہل علم کے لیے واقعی ایک نادر تحفہ ہے۔

"م، ج"

رجسٹرڈ نمبر اے (۵۲۰)

اکتوبر سنہ ۱۹۶۳ء




# معارف

مجلس دارالمصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

شاہ معین الدین احمد ندوی



قیمت آٹھ روپیے سالانہ

دفتر دارالمصنفین اعظم گڈھ

# مجلس ادارت

۱۔ جناب مولانا عبدالماجد صاحب دریابادی
۲۔ جناب ڈاکٹر عبدالستار صاحب صدیقی
۳۔ شاہ معین الدین احمد ندوی
۴۔ سید صباح الدین عبدالرحمٰن، ایم اے

---

## ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کا فوجی نظام

جناب سید صباح الدین عبدالرحمٰن صاحب

کے قلم سے ہندوستان کے عہد وسطیٰ پر متعدد کتابیں شائع ہو چکی ہیں، یہ کتاب اس عہد کے فوجی نظام پر ہے جس میں آلاتِ حرب، آتشیں اسلحہ، بحری بیڑے، کوچ، صف آرائی، فوجوں کی ترتیب، میدانِ جنگ، قلعے، چھاؤنیوں، اور فوجی عہدہ داروں کے فرائض، اور ذمہ داریوں کی تفصیل نہایت دلچسپ انداز میں بیان کی گئی ہے۔

ضخامت:۔ ۵۰۰ صفحے

قیمت:۔ آٹھ روپئے

## گجرات کی تمدنی تاریخ

(مسلمان حکمرانوں کے عہد میں)

مرتبہ

مولنا سید ابوظفر ندوی مرحوم

اس میں نہایت کاوش اور تلاش و جستجو سے قدیم فارسی ماخذ، اور دوسری کتابوں سے گجرات کی تمدنی تاریخ، اور شاہانِ گجرات کے آثار و مشاہد سے متعلق ہر قسم کے معلومات فراہم کئے گئے ہیں۔

ضخامت: ۳۲۹ صفحے

قیمت: صہ

جلد ۹۲ - ماہ جمادی الاولیٰ ۱۳۸۳ھ مطابق ماہ اکتوبر ۱۹۶۳ء عدد ۴



## مضامین



## مقالات



## باب التقریظ والانتقاد



## خریداران معارف کیلئے اطلاع

پاکستان میں روپیہ کے جمع کرنے کا معقول انتظام ہوگیا ہے لیکن اسکے باوجود ہمارے بعض خریدار روپئے نہیں بھیج رہے ہیں، امید کہ یہ حضرات مندرجہ ذیل پتہ پر اپنا روپیہ بھیجکر ہمیں ممنون فرائیں گے۔

پتہ:- جناب سید یحیٰی احمد صاحب، لکچرار سندھ یونیورسٹی، حیدرآباد (مغربی پاکستان)

# شذرات

گذشتہ مہینہ سید صدیق حسن صاحب مرحوم کا حادثۂ وفات ایسے وقت پیش آیا جب معارف چھپ چکا تھا، اس لیے تعزیت کا فرض ادا نہ ہو سکا۔ یہ اتفاق ہے کہ انکی وفات سے صرف تین چار دن پیشتر ندوہ کی مجلس انتظامیہ کے جلسہ میں ان سے ملاقات ہوئی تھی، پھر دوسرے دن وہ ملنے کے لیے آئے، اس وقت یہ گمان بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ یہ آخری ملاقات ہے، اعظم گڈھ واپس آنے کے دوسرے دن معلوم ہوا کہ مرحوم نے عالم غربت میں جنت کی راہ لی، اس سے اور بھی دل متاثر ہوا۔ مرحوم اپنے اوصاف و خصوصیات میں مومن کامل ، اخلاص و للہیت ، حسن خلق، سادگی و تواضع، خدمت خلق، اہل حاجت کی امداد و دستگیری کا نمونہ اور غریبوں اور بے نواؤں کا ملجا و ماویٰ تھے، ان کی فیض رسانی عام تھی کسی طبقہ اور فرقہ کی تخصیص نہ تھی، ہر حاجتمند کے لیے انکا دروازہ کھلا ہوا تھا، عقیدۃً اور عملاً پکے مسلمان تھے۔ ان کے یہاں ہر ہفتہ قرآن مجید کا درس ہوتا تھا جس میں بہت سے مسلمان حکام شریک ہوتے تھے۔ ان میں انھوں نے ایک مذہبی ذوق پیدا کر دیا تھا۔ دینی و اسلامی اداروں سے ان کو بڑی دلچسپی تھی، ندوہ کے رکن رکین اور بڑے معاون و مددگار تھے، دارالمصنفین سے بھی ان کو مخلصانہ تعلق تھا، اسکی مجلس انتظامیہ کے رکن بھی تھے، ان کا مذہبی اور اسلامی تاریخ کا مطالعہ بھی وسیع تھا، انھوں نے جمع و تدوین قرآن پر ایک طویل مقالہ لکھا تھا جو معارف کے اس نمبر میں چھپ رہا ہے، اس سے ان کے علمی و دینی ذوق اور اس میں دقت نظر کا اندازہ ہوگا، شعر و ادب کا بھی ستھرا ذوق رکھتے تھے، رسمی غزل سرائی کے علاوہ بڑی ایمان افروز قومی و ملی نظمیں کہتے تھے،

---

وہ بڑے لائق، تجربہ کار اور ایماندار سویلین تھے، اس لیے حکومت میں بھی انکا اثر و وقار تھا، اس

اثر سے حاجتمندوں کا بڑا کام نکلتا تھا، آجکل کے مسلمان افسر مسلمانوں کے نام سے گھبراتے ہیں لیکن مرحوم اسی جرأت وہمت کے ساتھ مسلمانوں کا کام بھی انجام دیتے تھے، وہ اپنے مزاج کے اعتبار سے عوامی آدمی تھے، اور ان سے آیندہ قومی و ملی کاموں کی بڑی امیدیں تھیں، افسوس کہ موت نے ان سب کا خاتمہ کر دیا، اس لیے ان کی موت ایک بڑا قومی حادثہ ہے، اور ملک ایک نہایت لائق افسر اور ایک شرافت مجسم انسان سے محروم ہو گیا، وہ ہر طبقہ میں مقبول و محبوب تھے، اور مخلوق میں مقبولیت عند اللہ بھی مقبولیت کی دلیل ہے، دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو آخرت میں صدیقین کا درجہ عطا فرمائے۔

---

ادھر مصر سے قدیم مصنفین کی بعض اہم اور نادر کتابیں شائع ہوئی ہیں، ان میں ایک امام ذہبی کی "سیر اعلام النبلاء" ہے، یہ تیرہ جلدوں میں ہے، اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لیکر ساتویں صدی ہجری کے خاتمہ تک کے مختلف طبقوں کے اکابر و مشاہیر کے حالات ہیں، اس حیثیت سے یہ کتاب طبقات و تراجم کی کتابوں میں بڑی جامع ہے، ابھی اس کی پہلی اور دوسری جلد شائع ہوئی ہے، اس میں اکابر صحابہ کے حالات ہیں، معلوم ہوتا ہے مرتب نے اس کی ترتیب بدل دی ہے، اصل ترتیب کے لحاظ سے پہلی اور دوسری جلد میں سیرت نبوی اور خلفائے راشدینؓ کے حالات ہونے چاہئیں، جو غالباً بعد میں شائع ہوں گی، اس کتاب کی تصحیح و تحشیہ اور ترتیب و تہذیب مصر کے مشہور فاضل ڈاکٹر صلاح الدین المنجد کی ہے انھوں نے جس قابلیت اور محنت و جانفشانی سے اس کو ایڈٹ اور اس کے جملہ لوازم سے آراستہ کیا ہے، اسکا اندازہ کتاب کے مطالعہ ہی سے ہو سکتا ہے، "المعہد المخطوطات العربیہ بجامعۃ الدول العربیۃ مصر" سے ملے گی، امام ذہبی کی ایک کتاب "العبر فی خبر من غبر" کی پہلی جلد پر معارف میں ریویو ہو چکا ہے، اب اس کی دوسری جلد دائرۃ المطبوعات والنشر کویت سے اسی اہتمام کے ساتھ شائع ہوئی ہے،

تیسری کتاب قاضی محمد بن خلف بغدادی المعروف بہ قاضی وکیع المتوفی ۳۰۶ھ کی اخبار القضاۃ ہے،

یہ کتاب نادر و نایاب تھی، اس کی تلاش و تحقیق اور تصحیح و ترتیب مصر کے نامور اہل قلم عبدالعزیز مصطفیٰ مراغی کی رہین منت ہے، اس موضوع پر کندی المتوفی سنہ ۳۵۰ھ کی کتاب الولاۃ والقضاۃ بہت عرصہ ہوا شائع ہو چکی ہے، لیکن اس میں صرف مصر کے قاضیوں اور والیوں کا مختصر ذکر ہے، اور اخبار القضاۃ میں مختلف اسلامی ملکوں کے قاضیوں کے حالات ہیں، اس لیے وہ کندی کی کتاب سے مقدم بھی ہے اور جامع بھی، وکیع خود قاضی تھے اس لیے قضاۃ کے حالات کے ساتھ انھوں نے اصول قضا اور قضایا و احکام کے متعلق بہت مفید معلومات اور دلچسپ واقعات بھی تحریر کیے ہیں، جس سے اس کتاب کے افادہ اور دلچسپی دونوں میں اضافہ ہو گیا ہے۔ یہ کتاب تین حصوں میں ہے، المکتبۃ التجاریہ شارع محمد علی مصر سے شائع ہوئی ہے۔

---

حدیث کی کتابوں میں حافظ ابوبکر ہیثمی کی "موارد الظمآن الی زوائد ابن حبان" شائع ہوئی ہے، یہ بھی نادر و نایاب تھی، شائقین حدیث صرف اس کے نام سے واقف تھے، اس کتاب کی تلاش اور اس کی تصحیح و اشاعت حرم مکی کے شیخ الحدیث محمد عبدالرزاق حمزہ کی کوشش کا نتیجہ ہے۔ اس کا ایک قلمی نسخہ دار المصنفین میں موجود ہے، جیسا کہ اس کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔ اس میں صحیح ابن حبان کے زوائد یعنی ان حدیثوں کو مرتب طریقہ سے جمع کیا گیا ہے جو صحیحین میں نہیں ہیں، اس لیے اس کتاب کی اشاعت شائقین حدیث کے لیے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ "المطبع السلفیہ نمبر ۲ شارع الفتح الروضہ مکہ مکرمہ" سے ملے گی۔ مسند حمیدی جلد اول مرتبہ مولانا حبیب الرحمن صاحب اعظمی کی اشاعت کا ذکر معارف میں ہو چکا ہے، اب اس کی دوسری جلد بھی شائع ہو گئی ہے، پہلی جلد کی طرح یہ جلد بھی ترتیب و تہذیب کے جملہ لوازم سے آراستہ اور فاضل مصنف کی تلاش و تحقیق اور وسعت و دقت نظر کا نمونہ ہے، انشاء اللہ کسی آیندہ اشاعت میں اس پر تفصیلی ریویو ہوگا۔ اس کی قیمت نو روپے ہے، مولانا محمد شفیع میاں سملک ڈابھیل ضلع سورت سے ملے گی۔

# مقالات

## جمع و تدوینِ قرآن

از جناب سید صدیق حسن صاحب مرحوم

قرآن کریم کا ورد تو آپ نے بارہا کیا ہوگا، مگر معلوم نہیں آپ کی نظر کبھی اس طرف بھی گئی یا نہیں کہ سورۂ مومنون کی آیت نمبر ۱۰۸ میں لفظ "قال" "قاف" "الف" "لام" سے "قال" کی شکل میں لکھا ہوا ہے، دو ہی چار آیتوں کے بعد یعنی آیات نمبر (۱۱۲) اور (۱۱۴) میں یہی لفظ "قاف ممدودہ" اور "لام" سے "قٰل" کی شکل میں لکھا ہوا ہے۔ اس کی وجہ کچھ بھی ہو لیکن اس سے یہ حقیقت سامنے آجاتی ہے کہ جہاں تک قرآن کریم کا تعلق ہے مسلمانوں نے اس کے تحفظ میں اتنی احتیاط کی ہے کہ اس کے رسم الخط تک میں کسی تبدیلی کو جائز نہیں رکھا۔

علامہ زمخشری لکھتے ہیں کہ قرآن کے رسم الخط میں بعض الفاظ خلافِ قیاس لکھے گئے ہیں لیکن اس سے کوئی خرابی نہیں ہو سکتی، کیونکہ ان الفاظ کا تلفظ سب جانتے ہیں، اور یہ مسلمانوں کا کمال تحفظ ہے کہ اس کے باوجود کہ ان چند الفاظ کا رسم الخط درست کر دینے میں کوئی نقصان نہ تھا، مگر انھوں نے ایسا نہیں کیا، اور جس طرح صحابۂ کرام کا لکھا ہوا پایا اسی طرح اور بالکل اسی طرح آیندہ نسلوں کو پہنچاتے گئے۔[1]

قرآن کریم کے قدیم سے قدیم نسخے جو اس وقت تک دستیاب ہوئے ہیں وہ عہد عثمانی کے ہیں،

---

[1] تاریخ القرآن از اسلم جیراجپوری، مطبوعہ فیض عام پریس علی گڈھ ۱۹۲۶ء ص ۵۳

یہ نسخے فاس (دارالخلافہ مراکش)، دمشق، مکہ معظمہ، اور مدینہ منورہ میں موجود ہیں، یہ سب نسخے اور موجودہ متداول قرآنی نسخے بعینہ و بجنسہ ایک سے ہیں، سر مو فرق نہیں، اسلم جیراجپوری لکھتے ہیں:

"جس رسم الخط کے مطابق یہ (عہد عثمانی کے) مصاحف لکھے گئے، اب تک برابر اسی طرح لوگ قرآن کو لکھتے چلے آئے ہیں، سر مو فرق نہیں، صرف پہلے آیت کے ختم کا نشان تین نقطوں (∴) سے ظاہر کرتے تھے، اب اس کی جگہ ایک گول دائرہ (٥) بناتے ہیں۔ (تاریخ القرآن)

اس سے صرف اتنی بات معلوم ہوتی ہے کہ عہد عثمانی میں جس طرح قرآن کو لکھا گیا تھا۔ بالکل اسی طرح امت مسلمہ آج تک اس کو لکھتی چلی جاتی ہے، اس نے نہ تو "خلاف قیاس" لکھے ہوئے الفاظ کے رسم الخط میں کوئی تبدیلی کی اور نہ ترتیب آیات و سور میں، ظاہر ہے کہ جو امت رسم الخط میں بھی اس لیے اصلاح پسند نہ کر سکی کہ مجوزہ رسم الخط صحابہؓ کے رسم الخط کے مطابق نہ تھا وہ ترتیب آیات و سور کیسے بدل سکتی تھی،

غور کیجئے تو یہ ایک سلبی شہادت ہے جس کا سلسلہ عہد عثمانی تک ہی پہنچتا ہے، اس وقت تک جو پرانے سے پرانے نسخے ملے ہیں، وہ عہد عثمانی کے پہلے کے نہیں ہیں، اس لیے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ عہد عثمانی سے پہلے قرآن کی کتابت کی کیا ہیئت تھی، یہ ایک بڑا خلا ہے،

اس نتیجہ کی بنیاد اس استدلال پر ہے کہ چونکہ دریافت شدہ مصاحف میں اور آج کے مصاحف میں ترتیب و تدوین، حتی کہ رسم الخط تک بعینہ ایک ہے، اس لیے ہم یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ عہد عثمانی سے پہلے بھی اس کے علاوہ کوئی اور رسم الخط یا کوئی اور ترتیب کلام الہی کی نہ تھی، گو شبہہ کیا جا سکتا ہے کہ ممکن ہے عہد عثمانی میں مصاحف کے ان نسخوں کو جو نسخہ عثمانی کے مطابق نہ تھے اس طرح ضائع کر دیا گیا کہ اب اس کا کوئی نسخہ موجود نہیں،

مگر اس سے کوئی ایجابی ثبوت اس بات کا نہیں ملتا کہ آج جو قرآن بین الدفتین ہمارے

پاس ہے وہ بغیر کسی ادنیٰ اختلاف کے وہی ہے جو امت کے لیے رسالت پناہؐ نے آخری بار مرتب فرمایا تھا، بلکہ بعض روایتیں ایسی ملتی ہیں جن پر سطحی نظر ڈالنے سے اس کا گمان ہو سکتا ہے کہ ممکن ہو متن میں کوئی کمی بیشی نہ ہوئی ہو لیکن کم از کم ترتیب سور وہ نہیں ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میمنت مہد میں تھی،

یہ محض واہمہ نہیں بلکہ سلف میں بھی ایسے بزرگ گذرے ہیں جن کی دیانتداری کے ساتھ یہ رائے تھی کہ موجودہ ترتیب سور توقیفی نہیں، بلکہ اس کام کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کی صوابدید پر چھوڑ دیا تھا،

اس خیال کی تائید میں وہ تمام روایتیں آتی ہیں جن میں صحابۂ کرامؓ کے مختلف مصاحف کی ترتیب جدا جدا بتائی گئی ہے، حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ اور حضرت ابی بن کعبؓ کے مصاحف کی ترتیب تو تفصیل کے ساتھ معلوم ہے، بلکہ بعض مصاحف کی سورتوں کی تعداد بھی مختلف بتائی جاتی ہے،

حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کے متعلق تو بڑے شد و مد سے کہا جاتا ہے کہ آپ کے مصحف میں معوذتین نہ تھیں، اور عیاذاً باللہ آپ انھیں جزو قرآن ہی نہ سمجھتے تھے، اور اس میں آپ کو اتنا تشدد تھا کہ اگر ان کو قرآن میں کوئی لکھ دیتا تھا تو اسے "حک" کر دیتے تھے، چھیل ڈالتے تھے، وہ انفال اور برأت کو علٰحدہ سورتیں مانتے تھے، سورۂ فاتحہ کو قرآن سے الگ ایک دعا تصور کرتے تھے،

اس طرح ان کے مصحف میں ۱۱۴ سورتوں کے بجائے ۱۱۰ سورتیں تھیں،

حضرت ابی بن کعبؓ کے مصحف میں ۱۱۴ کے اوپر دو سورتیں اور تھیں، جو جمہور کے نزدیک قنوت کی دعائیں ہیں، اور قرآن سے الگ ہیں،

ان دونوں بزرگوں کے مصاحف میں ترتیب سور بھی موجودہ ترتیب سے مختلف تھی،

علامہ ابن حجر لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وقال القاضی عیاض فی شرح | قاضی عیاض حضرت حذیفہؓ والی حدیث |
| حدیث حذیفۃؓ ان النبیؐ | کی شرح میں فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ |
| قرأنی صلوتہ فی اللیل بسورۃ | علیہ وسلم نے سورہ آل عمران سے پہلے سورۂ |
| النساء قبل سورۃ آل عمران | نساء کو رات کی نماز میں پڑھا ہے، اور ایسا ہی |
| ھوکذلک فی مصحف ابی بن کعبؓ | مصحف ابی بن کعبؓ میں بھی ہے، اور یہ |
| وفیہ حجۃ لمن یقول ان ترتیب | بات ان لوگوں کے لیے حجت ہے جو لوگ |
| السور اجتھاد ولیس بتوقیف من | یہ کہتے ہیں کہ سورتوں کی ترتیب اجتہادی ہے |
| النبیؐ وھو قول جمھور العلماء | رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے توقیفی |
| واختارہ القاضی الباقلانی | نہیں ہے، اور یہی جمہور علماء کا قول ہے، |
| قال وترتیب السور لیس بواجب | اسی کو باقلانی نے بھی اختیار کیا ہے۔ |
| فی التلاوۃ ولا فی الصلوٰۃ ولا | انھوں نے یہ بھی کہا کہ سورتوں کی ترتیب نہ |
| فی الدرس ولا فی التعلیم | تلاوت میں واجب ہے نہ ہی نماز میں، اور |
| فلذلک اختلفت المصاحف | نہ تدریس و تعلیم میں، اسی بنا پر مصاحف |
| فلما کتب مصحف عثمان رتبوہ | مختلف ہوگئے ہیں، جب مصحف عثمانی |
| علی ما ھو علیہ الآن، فلذلک | لکھا گیا تو اس کو اس شکل میں مرتب کر دیا جو |
| اختلف ترتیب مصاحف الصحابۃ[1] | اس وقت موجود ہے، اسی بنا پر صحابۂ کرام |
| | کے مصاحف کی ترتیب میں بھی خاصہ اختلاف ہو گیا |

---

[1] فتح الباری شرح بخاری مطبوعہ مصر ج ۹ ص ۴۰

فتح الباری کی اوپر والی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے کہ "جمہور علماء" کا یہ خیال ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سورتوں کی ترتیب نہیں فرمائی تھی۔

جمہور علماء کا نہ سہی مگر کم سے کم ایک گروہ کا اس کے برخلاف یہ عقیدہ ہے کہ قرآن کی آیات و سورتوں کی ترتیب وہی ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی تھی۔

مگر عقیدہ اور ایمان اپنی جگہ پر کتنا ہی اہم سہی لیکن اس بات کی کوئی عقلی یا نقلی شہادت نہیں۔ اسلیے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس موضوع پر ایمان و عقیدہ سے صرف نظر کرکے اس کی عقلی اور نقلی شہادتوں پر غور کر لیا جائے۔

ترتیب قرآن کے دو پہلو ہیں: (۱) ترتیب آیات سور میں (۲) ترتیب سور مصحف میں

ان پہلوؤں پر تفصیلی گفتگو سے پہلے بہتر ہوگا کہ دو ایک تاریخی مسلمات ذہن نشین کر لیے جائیں۔

(۱) قرآن بتدریج ۲۳ سال کی مدت میں نازل ہوا۔

(۲) آخری آیت کے نزول کے نو (۹) دن بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ۱۱ھ میں ہوا۔

(۳) جنگ یمامہ (۱۲ھ) کے لگ بھگ ہوئی۔

(۴) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جزیرۃ العرب کے بیشتر حصہ میں اسلام پھیل چکا تھا۔

اس تاریخی حقیقت پر سب متفق ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عرب میں لکھنا ت ہی محدود لوگوں کو آتا تھا بعض مورخوں نے مسلمان لکھنے والوں کی تعداد بھی مقرر کرنے کی کوشش ہے، ممکن ہے کہ یہ تعداد تاریخی طور پر ثابت نہ ہو لیکن یہ واقعہ ہے کہ بدر کے قیدیوں میں جو لوگ لکھنا نے تھے، ان کا فدیہ لڑکوں کو لکھنا سکھا دینا ہی قرار دیا گیا تھا۔ یہ اس کا ثبوت ہے کہ اس زمانہ میں صرف ، خال لوگ لکھنا جانتے تھے۔

اس کے علاوہ آج تک یہ عربوں کی سرشت میں داخل ہے کہ وہ اپنی قوت حافظہ پر نہ صرف رِ سہ بلکہ اس پر فخر بھی کرتے ہیں، پچھلے دنوں کی بات ہے، میں ڈھاکہ میں تھا۔ وہاں ایک نوجوان

عرب سے ملاقات ہوئی جو جدہ ریڈیو میں نشریات کے افسر ہیں۔ رسمی تعارف کے بعد انھوں نے مجھے یاد دلایا کہ میں ان سے حج کے دوران (۶۸ء) میں ملا تھا، یہ تو خیر کوئی ایسی بات نہ تھی، اس کے بعد انھوں نے کہا کہ میں نے جدہ ریڈیو سے ایک گفتگو نشر کی تھی، یہاں تک بھی غنیمت تھا، مگر جب انھوں نے گفتگو کی تفصیل مجھے بتانی شروع کی اور میری یاد نے اس کی تصدیق کی تو میں ان کی قوت حافظہ پر متحیر ہوئے بغیر نہ رہ سکا، آپ خیال کیجئے کہ حج کے زمانہ میں کتنی ہما ہمی ہوتی ہے، اور فاتو حج کا پروگرام بہت زیادہ نشر ہوتا ہے، پھر حکومت کے امرا وغیرہ کی تقریریں اور پیام نشر ہوتے ہیں، پھر باہر سے آنے والوں کی خاصی تعداد ایسی ہوتی ہے جن کے تاثرات نشر کئے جاتے ہیں، اس پروگرام کے "جنگل" میں ایک معمولی تقریر کو یاد رکھنا، اور وہ بھی جب تین سال کا زمانہ گذر چکا ہو اور جب تقریر کرنے والے سے اس کے دیس میں نہیں بلکہ پردیس میں ملاقات ہو، اور اس کی تقریر کی تفصیل پیش کر دیجائے تو، یہ کوئی معمولی بات نہیں۔

یہ واقعہ تو اس زمانہ کا ہے جب لکھنے پڑھنے کی اتنی فراوانی ہے کہ اب کسی چیز کو حافظہ میں محفوظ رکھنا بالکل ضروری نہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں تو پڑھے لکھے بہت کم تھے، خاص خاص چیزوں کو چھوڑ کر آپس کا لین دین تک بس زبانی معاہدوں ہی کی شکل میں ہوتا تھا، اسی بنا پر یہ ہدایت فرمائی گئی تھی

| | |
|---|---|
| اذا تداینتم بدین الی اجل مسمیً فاکتبوہ | اگر ادھار کا معاملہ ایک مدت متعینہ کے لیے کرو تو اسے لکھ لیا کرو، |

ظاہر ہے کہ اگر پہلے سے لوگ لکھ لینے کے عادی ہوتے تو اس ہدایت کی ضرورت نہ تھی، اس زمانہ میں سارا دار و مدار یاد داشت پر تھا، عام طور پر عرب اس پر بڑا فخر کرتا تھا کہ اسے فلاں فلاں اقوال قصیدے، شجرے، زبانی یاد ہیں، پشتہا پشت کے لمبے لمبے شجرے انھیں برزبان رہتے تھے، اور آدمیوں ہی کے نہیں، اونٹوں اور گھوڑوں تک کے، ان کے بڑے بڑے میلے گویا اس قوت یادداشت

ٹورنامنٹ ہوتے تھے، لوگ قصیدے سناتے، انساب بیان کرتے، بزرگوں کے کارنامے دہراتے، کسی بات کو لکھکر کتاب کی شکل میں محفوظ کرنا قوتِ حافظہ کی کمزوری سمجھا جاتا تھا۔

تاہم یہ بھی ایک تاریخی حقیقت ہو کہ مکہ ہی میں جب کہ مسلمان بے بس اور بہت ہی قلیل تعداد میں تھے، قرآن کی جو آیات نازل ہوتیں، ان کو لوگ یاد تو کر ہی لیتے مگر کچھ لوگ لکھ بھی لیتے۔

حضرت عمرؓ کے ایمان لانے کا واقعہ اس سلسلہ میں مشہور ہے کہ آپ نے سورۂ طٰہٰ کی آیتیں اپنی بہن کے یہاں لکھی دیکھی تھیں، سر ولیم میور لکھتے ہیں:-

"اس امر کے باور کرنے کی وجہ معقول ہے کہ بہت سی جگری نقلیں جن میں قرآن شامل تھا ___ مسلمانوں نے پیغمبرؐ کی حیات (طیبہ) میں لکھ دلی تھیں ___ اگر اس قدیم زمانہ (حضرت عمرؓ کے اسلام لانے کے وقت) میں قرآن کی آیتیں لکھ لی جاتی تھیں، اور عام تھیں، درانحالیکہ مسلمان کم اور مظلوم تھے، اس سے یہ یقینی نتیجہ نکلتا ہے کہ جب پیغمبرؐ کو قوت ہوئی اور یہ کتاب اکثر ملک عرب کے لیے شریعت قرار پائی تو اس وقت قرآن کے نسخے کثرت سے بڑھ گئے ہوں گے۔"

سر ولیم میور کی تو یہ رائے ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت تک قرآن کے نسخے کثرت سے بڑھ گئے ہوں گے لیکن اس سے یہ نہیں ثابت ہوتا کہ مکمل اور مرتب قرآن بھی بہت سے صحابہ کے پاس موجود تھا، بلکہ بخاری کی ایک روایت سے یہ شبہہ ہو سکتا ہے کہ صرف چار بزرگوار ایسے تھے جن کے پاس پورا قرآن تھا، بقیہ کے پاس پورا قرآن نہ تھا، بلکہ اس کے متفرق اجزاء تھے، اس روایت کا متعلقہ ٹکڑا حسب ذیل ہے،

| | |
|---|---|
| مات نبی ولم یجمع القرآن غیر اربعة، ابوالدرداء معاذ بن جبل | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوگیا لیکن چار حضرات کے سوا کسی نے قرآن کو |

وزید بن ثابت و ابو زیدؓ | جمع نہیں کیا تھا، یہ ابو الدرداؓ، معاذ بن جبل، زید بن ثابت اور ابو زیدؓ تھے،

اس روایت میں اس کی تصریح نہیں ہے کہ یہ جو چار نسخے کلام مجید کے تھے، ان کی ترتیب کیسی تھی، اتقان میں زید بن ثابت کی زہری کے توسط سے یہ روایت ملتی ہے۔

| | |
|---|---|
| قال الدیرعاقولی فی فوائدہ | دیرعاقولی اپنے فوائد میں لکھتے ہیں کہ |
| حدثنا ابراھیم بن بشار ثنا | ہم سے ابراہیم بن بشار نے اور ان سے |
| سفیان بن عیینۃ عن الزھری | سفیان بن عیینہ نے زہری کے حوالے سے |
| عن زید بن ثابت قال قبض | بیان کیا اور وہ زید بن ثابت سے روایت |
| النبی ولم یجمع القرآن فی شئ | کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوگیا تو مگر قرآن کسی چیز میں جمع نہیں کیا گیا تھا۔ |

اس روایت کے سلسلے میں سیوطی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| (قال) الخطابی انما لم یجمع صلی اللہ | خطابی کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| علیہ وسلم القرآن فی المصحف | نے قرآن کو مصحف میں اس وجہ سے جمع نہیں |
| لما کان یترقبہ من ورود ناسخ | کیا تھا کہ آپ کو انتظار تھا کہ مبادا بعض |
| لبعض احکامہ او تلاوتہ فلما | احکام منسوخ ہو جائیں یا بعض آیات کی |
| انقضی نزولہ بوفاتہ الھم اللہ | تلاوت منسوخ ہو جائے، اس لیے جب |
| الخلفاء الراشدین ذالک | آپ کی وفات کے بعد نزول قرآن کا سلسلہ ختم ہوگیا تو اللہ تعالیٰ نے خلفائے راشدین کے قلب میں یہ بات ڈال دی، |

ابوسعید خدری کی حدیث کے بارہ میں آگے چل کر لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| واما ما اخرجه مسلم من حديث | رہی وہ روایت جو کہ امام مسلم نے ابی سعید کی |
| ابي سعيد قال قال رسول الله | حدیث کے سلسلے میں نقل کی ہے کہ رسول اللہ |
| صلى الله عليه وسلم لا تكتبوا | صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "مجھ سے بجز قرآن |
| عني شيئا غير القرآن - فلا ينافي | کے کوئی اور چیز نہ لکھا کرو" تو یہ اس کے منافی |
| ذلك لان الكلام في كتابة مخصوصة | نہیں ہے، اس لیے کہ بحث تو ایک مخصوص |
| على صفة مخصوصة وقد كان | کتابت اور خاص صفت کے ساتھ لکھنے کے متعلق ہے۔ |
| القرآن كتب كله في عهد رسول الله | اور قرآن مجید پورے کا پورا رسول اکرمؐ کے |
| لكن غير مجموع في موضع واحد | عہد مبارک میں لکھا جا چکا، البتہ ایک جگہ جمع |
| ولا مرتب السور | نہیں تھا اور نہ سورتوں کی ترتیب تھی، |

حاکم نے مستدرک میں تین مرتبہ "جمع قرآن" کا تذکرہ کیا ہے، ایک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں، دوسرے حضرت ابوبکرؓ کی موجودگی میں اور تیسرے حضرت عثمانؓ کی موجودگی میں۔

| | |
|---|---|
| وقال الحاكم في المستدرك جمع | حاکم مستدرک میں کہتے ہیں، قرآن کی جمع و تدوین |
| القرآن ثلاث مرات (احدها) | تین مرتبہ ہوئی، ایک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| بحضرة النبي صلى الله عليه وسلم. ثم اخرج | کی موجودگی میں، پھر حاکم امام بخاری و مسلم کی |
| السنن على شرط الشيخين عن زيد | شرط پر حدیث کا استخراج کرتے ہوئے زید بن |
| ابن ثابت قال كنا عند رسول الله | ثابت سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے فرمایا |
| صلى الله عليه وسلم نؤلف القرآن من الرقاع | کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں |
| الحديث (قال) البيهقي يشبه | رقاع سے قرآن کو جمع کرتے تھے، بیہقی فرماتے ہیں کہ |

| | |
|---|---|
| ان یکون المراد بہ تألیف ما نزل | تالیف سے مراد یہ ہو سکتی ہے کہ جو متفرق و منتشر |
| من الآیات المفرقة فی سورھا | آیتیں نازل ہوتی تھیں انھیں آنحضرتؐ کی |
| وجمعھا فیھا باشارة النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) | ہدایت کے مطابق سورتوں میں جمع کر دیتے اور |
| بحضرة ابی بکرؓ | دوسری مرتبہ حضرت ابو بکرؓ کی موجودگی میں، |

آگے چل کر لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| (واخرج) ابن ابی داؤد من طریق | ابن ابو داؤد ہشام بن عروہ عن ابیہ کے واسطہ |
| ھشام بن عروة عن ابیہ ان ابا بکرؓ | سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابو بکرؓ نے عمرؓ اور |
| قال لعمر ولزید اقعدا علی باب | زیدؓ سے فرمایا کہ مسجد کے دروازے پر بیٹھ جاؤ اور |
| المسجد فمن جاء کما بشاھدین | جو شخص تم دونوں کے پاس کتاب اللہ کی کسی آیت |
| علی شئ من کتاب اللہ فاکتباہ | کے متعلق دو شاہدوں کو پیش کرے اسے لکھ لیا کرو، |
| (قال) السخاوی فی جمال القراء | حافظ سخاوی جمال القراء میں فرماتے ہیں کہ اس |
| المراد انھما یشھدان علی ان ذلک | شہادت سے مراد یہ ہے کہ وہ اس بات کی شہادت |
| المکتوب کتب بین یدی رسول اللہ صلعم | دیتے ہیں کہ یہ مکتوب آیت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| (قال) ابو شامة وکان غرضھم | کے سامنے لکھی گئی تھی، ابو شامہ کہتے ہیں کہ اس کا |
| ان لا یکتب الا من عین ما کتب | مقصد یہ تھا کہ صرف وہی چیزیں اور بعینہ اسی طریقہ |
| بین یدی رسول اللہ لا من مجرد الحفظ | سے لکھی جائیں جس طرح رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| قال ولذلک قال فی آخر سورة | کے سامنے لکھی گئی تھیں، صرف حافظہ کے بھروسے |
| التوبة لم اجدھا مع غیرہ ای لم | پر نہ لکھا جائے، اسی بنا پر کہا کہ میں نے سورۂ توبہ کے |
| اجدھا مکتوبة مع غیرہ لانہ کان | آخری حصہ کو اس کے علاوہ نہیں پایا یعنی میں نے |

لا يكتفى بالحفظ دون الكتابة — اسکو کسی اور سورہ کے ساتھ لکھا ہوا نہیں پایا، اسلیے کہ صرف یاد کرنا ہی کافی نہ تھا بلکہ لکھنا بھی ضروری تھا،

(الرقاع جمع رقعة. وقد تكون[1] من جلد او رق او كاغذ) — رقاع رقعہ کی جمع ہے جو کسی پتلے چمڑے یا کاغذ کا ہوتا،

حضرت عثمانؓ کے جمع قرآن کے متعلق جو روایت اس سلسلہ میں ابن اشتہ کی ہے، اس کا متعلقہ ٹکڑا یہ ہے

فاجتمعوا فكتبوا فكانوا اذا اختلفوا — پس وہ لوگ جمع ہوئے اور قرآن کو لکھا،

وتدارءوا في اي آية قالوا — جب ان میں کسی آیت کے بارہ میں اختلاف ہوتا

هذه أقرأها رسول الله صلى الله — تو کہتے کہ اس کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فلاں

عليه وسلم فلانا فيرسل اليه — شخص کو پڑھایا ہے، تو اسے بلا بھیجتے اور وہ

وهو على ثلاث من المدينة فيقال[2] — مدینہ سے تین میل کے فاصلے پر رہتا تھا، اس سے

له كيف اقرأك رسول الله صلى الله — پوچھا جاتا کہ تم کو رسول اللہ نے فلاں فلاں

عليه وسلم آية كذا وكذا، فيقول — آیت کو کس طرح پڑھایا ہے، وہ جس طرح بتاتا اسی طرح

كذا وكذا فيكتبونها — لکھ لیتے،

قال البغوي في شرح السنة وكان — بغوی شرح السنۃ میں لکھتے ہیں کہ رسول اللہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم يلقن — صلی اللہ علیہ وسلم پر جب قرآن نازل ہوتا تو آپ

اصحابه ويعلمهم ما نزل — صحابۂ کرامؓ کو اس کی تلقین کرتے اور اسی

عليه من القرآن على الترتيب — ترتیب کے مطابق اس کی تعلیم دیتے جس ترتیب

الذي هو الآن في مصاحفنا — کے مطابق اس وقت ہمارے مصاحف

بتوقيف جبريلؑ اياه على ذلك — میں موجود ہے، اور حضرت جبرئیلؑ کی جانب سے

---

[1] اتقان مطبوعہ مصر نوع ثانی عشر فی جمعہ و ترتیبہ ص ۶۰ [2] ایضاً ص ۶۱

| | |
|---|---|
| (وقال) الکرمانی فی البرھان | کرمانی برہان میں کہتے ہیں، نزول کے اعتبار |
| وکان آخر الآیات نزولاً واتقوا | سے سب سے آخری آیت جو نازل ہوئی وہ "واتقوا |
| یوما ترجعون فیہ الی اللہ" | یوما ترجعون فیہ الی اللہ" ہے، آپ کو جبریل |
| فامرہ جبریل ان یضعھا بین آیتی | نے بتایا کہ اس آیت کو الربا اور الدین کی آیتوں کے |
| الربا والدین[1] | وسط میں رکھیں |

ایک دوسری روایت میں ہے

| | |
|---|---|
| (وقال البیھقی فی المدخل) کان القرآن | بیہقی مدخل میں کہتے ہیں کہ قرآن کریم نبی کریمؐ |
| علی عھد النبیؐ مرتبا سورہ وآیاتہ | کے عہد مبارک میں موجودہ ترتیب کے مطابق |
| علی ھذا الترتیب الا الانفال | سورتوں اور آیتوں کی ترتیب کے ساتھ مرتب |
| والبرأۃ | تھا بجز انفال و برأت کے |

اسی طرح ابو جعفر النحاس کہتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| ان تالیف السور علی ھذا الترتیب | سورتوں کی تالیف اس ترتیب کے ساتھ واثلہ |
| لحدیث واثلۃ (وقال) ابن الحصار | کی روایت سے ثابت ہوتی ہے، ابن الحصار |
| ترتیب السور ووضع الآیات | کہتے ہیں سورتوں کی ترتیب اور آیتوں کو ان کی |
| موضعھا انما کان بالوحی | جگہ پر رکھنا وحی کے ذریعہ سے تھا، |

سیوطی کا خود رجحان ان کے الفاظ میں یہ ہے:

| | |
|---|---|
| ان جمیع السور ترتیبھا توقیفی | کل سورتوں کی ترتیب توقیفی ہے، بجز |
| الا البراءۃ والانفال[2] | سورہ برأۃ اور انفال کے، |

---

[1] الاتقان مطبوعہ مصر باب نوع ثامن عشر فی جمع القرآن وترتیبہ ص ۶۰ [2] ایضاً ص ۶۲

اس حدیث پر بحث کرتے ہوئے عبداللطیف رحمانی لکھتے ہیں، [1]

علامہ ذہبی طبقات القرا میں لکھتے ہیں،

| | |
|---|---|
| فاما من حفظه كله منهم وعرض | جن لوگوں نے کل کلام پاک حفظ کر لیا تھا اور |
| على النبي فجماعة من نجباء اصحاب | اس کو انھوں نے نبی اکرمؐ کے سامنے پیش کیا وہ |
| محمدؐ انتدبوا لاقرائه ... وكان | رسول اکرمؐ کے ممتاز اصحاب کی ایک جماعت ہے |
| سبعة ائمة اعلام دارت | جس نے اپنے کو قرأت کے لیے مخصوص کر لیا تھا، ان میں سات |
| عليهم اسانيد القران | نامور شخصیتیں تھیں جن کے گرد قرآن کی سند گھومتی ہے، |

یعنی صحابہ میں جن کو پورا قرآن یاد تھا اور آنحضرتؐ کو بھی انھوں نے تمام سنایا تھا، وہ جلیل القدر صحابہؓ کی ایک ایسی جماعت تھی جو قرآن کو پڑھاتی تھی منجملہ انھیں کے قرا سبعہ بھی ہیں۔

آگے چل کر لکھتے ہیں،

"علامہ ابن سعد نے بھی طبقات قسم ثانی جلد ۲ ص ۱۱۲ میں بعض ایسے صحابہ کے نام شمار کیے جنھوں نے آنحضرتؐ کی زندگی میں پورا قرآن جمع کیا تھا۔"

اس کے بعد طبقات کی وہ پوری عبارت نقل کی ہے جس میں دس اصحاب کرام کے نام ہیں،

آخر میں وہ اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ عہد نبویؐ میں حفاظ کا چار سے زیادہ ہونا ایسا یقینی اور مضبوط امر ہے جس میں کسی قسم کے احتمال اور شک و شبہ کی گنجایش نہیں۔ [2]

شاہ معین الدین لکھتے ہیں، [3]

"صحابۂ کرام میں بہت سے بزرگ ایسے تھے جنھوں نے پورا کلام مجید جمع اور حفظ کیا تھا۔"

پھر بخاری کی حضرت انسؓ والی روایت نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

---

[1] تاریخ القرآن ص ۴۹ [2] ایضاً ص ۸۴ [3] ماہنامہ صبح صادق ۱۹۵۶ء قرآن نمبر ص ۱۴۲

بخاری کے اسی باب کی دوسری روایت میں ابی بن کعبؓ کے بجائے حضرت ابو درداؓ کا نام ہے، کنز العمال میں طبرانی اور مستدرک کے حوالے سے جامعین قرآن میں ایک نام سعید بن عبید کا بھی ہے، ان میں حضرت علیؓ اور حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ، ابی ابن کعبؓ کے پورے قرآن کی جمع و تدوین تو تاریخی مسلمات میں ہے۔ ان بزرگوں کے مرتب کردہ مصاحف مدتوں موجود رہے، ممکن ہے کہ اب بھی ان کا کوئی نسخہ کہیں پایا جاتا ہو۔ ابن ندیم اور سیوطی نے حضرت عبد اللہ ابن مسعودؓ اور ابی ابن کعبؓ کے مصاحف خود دیکھے تھے۔ اور فہرست و اتقان میں ان کی سورتوں کے نام اور ترتیب نقل کی ہے۔ ان میں اور موجودہ مصحف میں صرف یہ فرق ہے کہ ان مصاحف کے سورتوں کے بعض نام اور ترتیب مصحف عثمانی سے مختلف ہے.....

حضرت علیؓ کے مرتب کردہ قرآن کی ترتیب نزولی تھی"

اسلم جیراجپوری لکھتے ہیں[۵]:

مشہور حفاظ صحابہ جنھوں نے پورا قرآن یاد کیا اور بہتوں نے لکھ بھی لیا تھا۔ (یہ ہیں)

مہاجرین میں: خلفائے اربعہ، طلحہؓ، سعدؓ، ابن مسعودؓ، حذیفہؓ، سالمؓ مولی حذیفہ، ابوہریرہؓ، عبد اللہ ابن سائب، عبد اللہ بن عمرو بن العاصؓ، عائشہ صدیقہؓ، حفصہؓ، ام سلمیٰؓ۔

اور انصار میں: عبادہ ابن الصامتؓ، ابو حلیمہؓ، مجمع ابن جاریہؓ، (دو سورتیں کم) فضالہ بن عبیدؓ، مسلمہ بن مخلدؓ، تمیم داریؓ، عقبہ بن عامر، ابو موسیٰ اشعریؓ۔

ان سب روایتوں پر بہ یک وقت نظر کرنے سے یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ جہاں تک پورے قرآن کو زبانی یاد کر لینے کا تعلق ہے چار سے بہت زیادہ صحابہ کرامؓ کو یہ شرف حاصل تھا، بخاری کی جو روایت ہے، اس میں "جمع قرآن" سے مطلب قرآن کو کتابی شکل میں لکھ کر جمع کر لینا معلوم ہوتا ہے۔ خود بخاری ہی میں ایک روایت ہے جس میں چار کے علاوہ پانچواں نام بھی ہے، اگر "جمع قرآن"

---

[۵] تاریخ القرآن ص ۵۰

سے حفظ قرآن مراد ہوتا۔ اور جو دوسری روایتیں ملتی ہیں ان کو چھوڑ دینے کی کوئی معقول وجہ نظر نہیں آتی، اس لیے یہ نتیجہ بعید از قیاس نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات مبارکہ ہی میں چار سے زاید صحابۂ کرام نے پورا قرآن زبانی یاد کر لیا تھا، اور کم از کم چار بزرگ ایسے تھے، جن کے پاس پورا قرآن لکھا ہوا موجود تھا، لیکن ان تمام روایات سے یہ واضح نہیں ہوتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں پورا قرآن اسی ترتیب سے جمع ہو گیا تھا، جیسا کہ اب ہے۔

اس پہلو سے غور کرنے کے لیے ضروری ہے کہ یہ بات ذہن میں رکھی جائے کہ اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ حضرت زید بن ثابتؓ نے جنگ یمامہ کے بعد جو ۱۲ھ کے قریب ہوئی، قرآن مجید کو اسی ترتیب سے مدون کر دیا تھا، جیسا کہ اب ہے، اور جو شہادت ترتیب قرآن کی ۱۲ھ کے بعد کی ہے، وہ اس امر کو ثابت نہیں کرتی کہ ۱۱ھ میں جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تھا، ترتیب قرآن وہی تھی، جو ۱۲ھ میں زید بن ثابتؓ کی ترتیب تھی،

دوسری بات ذہن میں رکھنے کی یہ ہے کہ قرآن مجید بتدریج ۲۳ سال کی مدت میں نازل ہوا ہے، اور جب کوئی آیت نازل ہوتی تھی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو لکھا دیا کرتے تھے، صحابہ کو یاد کرا دیتے اور ان سے سن بھی لیتے تھے، اس سے بھی اہم یہ ہے کہ اس آیت کا مقام آپ متعین فرما دیتے تھے، اور چونکہ یہ مقام وحی سے متعین ہوتا تھا، اس لیے اس کا کوئی ظاہری قاعدہ نہیں تھا، ایسا نہیں تھا کہ جو آیت آج نازل ہوئی ہے، وہ کل والی آیت کے بعد رکھی جائے، یہ بھی نہیں تھا کہ نفس مضمون کے تعین سے کسی دوسری ہم مضمون آیت کے ساتھ اول یا بعد لکھی جائے، یہ بھی نہیں تھا کہ آیت اپنے قد و قامت کے لحاظ سے جگہ پاتی ہو، بلکہ ہر آیت کا ایک الہامی ربط اور ایک الہامی مقام ہوتا تھا جس کی رو سے وہ آیت بالکل اسی جگہ جہاں ہو سکتی تھی، ممکن ہے سطحی نظر سے وہ ربط اور تسلسل نظر نہ آتا ہو لیکن

اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کا کوئی طریقہ کار متعین نہیں تھا، یہ بھی ضروری نہیں کہ چونکہ شارع علیہ السلام نے اس کا نظام عمل لوگوں کو بتایا نہیں، اس لیے سرے سے اس کا کوئی نظام ہی نہ رہا ہو، اس میں شک نہیں کہ سرسری نگاہ میں وہ باریک اور بلند نظام نظر نہیں آتا، مگر جن لوگوں نے اس میں چھان بین کی ہے وہ اس نتیجہ پر بدلائل قوی پہنچے ہیں کہ قرآن کی ترتیب کا ایک خاص نظام ہے، اسی کے ماتحت اس کی ترتیب عمل میں آئی ہے،

بہر حال یہ ایک علیحدہ بحث ہے، جس پر انشاء اللہ بعد میں روشنی ڈالی جائے گی، فی الحال موجودہ بحث کو تین مقدمات میں تقسیم کر لیجئے،

(۱) کیا آیات کی ترتیب سورتوں میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے متعین فرمائی تھی،

(۲) کیا مختلف سورتوں کا تعین خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا،

(۳) کیا سورتوں کا باہمی نظم خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا،

جہاں تک مقدمۂ اولیٰ کا تعلق ہے، اس کے متعلق اتنی احادیث صحیحہ ہیں کہ تمام علمائے اسلام کا اس پر اجماع ہے کہ قرآن مجید کی آیتوں کی ترتیب خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وحی الٰہی کے مطابق فرمائی تھی۔

شاہ معین الدین ندوی اپنے مقالہ میں لکھتے ہیں[1]:

"اس پر اجماع ہے اور یہ نصوص متواترہ سے ثابت ہے کہ آیات کی ترتیب بغیر کسی شک وشبہہ کے توقیفی ہے، اس کو بہت سے علما نے نقل کیا ہے، زرکشی نے برہان میں اور ابوجعفر بن زبیر نے مناسبات میں لکھا ہے کہ آیات کی ترتیب سورتوں میں رسول اللہؐ کی توقیف اور حکم کے مطابق ہوئی، اس میں کسی مسلمان کا اختلاف نہیں "۔

---

[1] صبح صادق قرآن نمبر ۱۹۵۹ء

قاضی ابوبکر نے الانتصار میں لکھا ہے کہ آیات کی ترتیب واجب اور حکم لازم ہو، آنحضرت صلعم کو حضرت جبرئیلؑ بتاتے تھے کہ فلاں آیت فلاں مقام پر رکھی جائے ۔

اس کے متعلق اس کثرت سے احادیث ہیں کہ سب کو نقل کرنا طویل ہوگا، صرف تین حدیثیں بطور نمونہ یہاں لکھی جاتی ہیں :

| | |
|---|---|
| (۱) قال عثمان کان رسول اللہ مما | حضرت عثمانؓ فرماتے ہیں کہ بعض اوقات رسول اکرم |
| یاتی علیہ الزمان وھو ینزل علیہ | صلی اللہ علیہ وسلم پر متعدد سورتیں (یعنی مختلف |
| السور ذوات العدد فکان اذا | سورتوں کی آیات) بیک وقت نازل ہوتی تھیں، |
| نزل علیہ الشئ دعا بعض من کان | جب ایسی صورت ہوتی تھی تو آپ ان لوگوں کو |
| یکتب فیقول ضعوا ھؤلاء الآیات | جو لکھنا جانتے تھے بلاتے اور فرماتے کہ ان آیتوں |
| فی السورۃ التی یذکر فیھا کذا وکذا | کو فلاں فلاں سورہ میں اس اس جگہ رکھو، |
| فاذا انزلت علیہ الآیۃ فیقول | اور جب آپؐ پر کوئی آیت نازل ہوتی تو فرماتے |
| ضعوا ھذہ الآیۃ فی سورۃ | کہ اس آیت کو اس سورہ میں رکھو جس کا |
| یذکر فیھا | آپ نے تذکرہ فرمایا ہوتا ، |

(۲) دوسری حدیث مسند ابن حنبل میں عثمان ابن ابی العاص سے مروی ہے جس کا متعلقہ ٹکڑا یہ ہے: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

| | |
|---|---|
| اتانی جبرئیل فامرنی ان اضع | میرے پاس جبرئیلؑ آئے، انھوں نے مجھ سے کہا کہ |
| ھذہ الآیۃ ھذا الموضع | اس آیت کو جو اسی موضوع سے متعلق ہے اس |
| من ھذہ السورۃ ان اللہ یأمر | سورہ میں رکھو، وہ آیت یہ تھی، ان اللہ |
| بالعدل والاحسان الخ | یامر بالعدل والاحسان الخ |

(۳) تیسری حدیث یہ ہے:

| | |
|---|---|
| ... لما نزلت لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُونَ | جب لا یستوی القاعدون من المومنین |
| مِنَ الْمُؤْمِنِينَ غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ وَ | غیر اولی الضرر والمجاھدون فی سبیل اللہ |
| الْمُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ قال النبی | نازل ہوئی تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا |
| صلی اللہ علیہ وسلم ادع لی زیدا ولیجیئ باللوح | کہ زید کو بلاؤ اور وہ تختی اور قلم اور کتف |
| والقلم والکتف او الکتف | اور دوات لیکر آئیں، پھر فرمایا کہ لکھو |
| والدواۃ ثم قال اکتب لا | لا یستوی الخ |

یستوی....[1]

ان حدیثوں کو نظر میں رکھنے سے اس میں کوئی شک نہیں رہ جاتا کہ جیسے ہی کوئی آیت نازل ہوتی تھی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بحکم وحی اس کا مقام متعین فرما دیتے، اس سلسلہ میں یہ بات خاص طور پر ذہن میں رکھنے کی ہے کہ آپ کسی کاتب وحی کو جو فوراً دستیاب ہوتا بلاکر لکھا دیتے۔ اس طرح کاتب وحی کے پاس اس وقت تک نازل شدہ قرآن کا نسخہ فراہم ہوتا جاتا۔

اس میں میں نے دو اہم باتوں کا تذکرہ کیا ہے:

(۱) نزول وحی جس دم ختم ہو جاتا، اس کے معاً بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نازل شدہ قرآن کا جز لکھا دیتے۔

(۲) اس طرح تا آں وقت نازل شدہ قرآن کا ایک مکمل نسخہ کاتب وحی کے پاس مرتب ہو جاتا۔

---

[1] بخاری ج ۲ مرتبہ نائب نقوی ششم ایڈیشن ص ۷۴۷ باب ۴ حدیث نمبر ۱۱

پہلی گذارش کے متعلق مجمع الزوائد سے زید بن ثابت کی روایت پیش کیجا سکتی ہے، کہ رو حی فدا صلی اللہ علیہ وسلم سے جب کیفیت وحی جاتی رہتی تو فکنت ادخل علیہ بقطعة الکتف...... فاکتب

اوپر لکھی ہوئی احادیث میں بخاری والی حدیث اس موضوع پر بہت صاف ہے، کہ کیفیت وحی ختم ہوتے ہی سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے زید بن ثابت کو بلانے کا حکم دیا، بلکہ اس کا آخری ٹکڑا جو ابن ام مکتومؓ سے متعلق ہے۔ اس سے تو یہاں تک ترشح ہوتا ہے کہ نزولِ وحی کے بعد اس قدر جلد اس کی کتابت کرا دیجاتی کہ اسکے درمیان میں اتنا وقفہ بھی نہیں گذرتا تھا کہ کسی اور تک وہ آیت پہنچ سکے یا اسے سنائی جائے۔

ان احادیث کی تائید میں سب سے بڑی دلیل خود قرآن کریم میں ملتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بتقاضائے فرض نبوت اس کی بڑی جلدی رہتی تھی کہ جیسے ہی وحی نازل ہو آپ اسے محفوظ فرمالیں، اس ذہنی کیفیت کی طرف یہ آیت اشارہ کرتی ہے

لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْاٰنَهُ (قیامہ-۱) — نہ چلا تو اسکے پڑھنے پر اپنی زبان تاکہ جلدی اس کو سیکھ لے، وہ تو ہمارا ذمہ ہے اسکو جمع رکھنا تیرے سینہ میں

اس خط کشیدہ ٹکڑے پر غور فرمایئے، وحی نازل ہو رہی ہے، اس کے ساتھ ہی ساتھ مہبط وحی علیہ الصلوٰۃ والسلام زبان کو حرکت دے رہے ہیں اور اس کو یاد کرتے ہیں، "تعجیل" جلدی سے کام لے رہے ہیں، حدیث عثمانی پر غور کرتے وقت اس کیفیت کو سامنے رکھئے تو یہ بات بالیقین ثابت ہوتی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وحی ختم ہوتے ہی آیت یا سورہ متعلقہ کو لکھا دیتے تھے، جو کیفیت مبارکہ نزول وحی کے دوران میں اس نیت سے زبان کو حرکت دلاتی اور اس کو یاد رکھنے میں جلدی کرتی تھی، کہ کہیں نازل شدہ قرآن کا خدانخواستہ کوئی شمہ رہ نہ جائے۔

کیا اس سے یہ امید ہو سکتی ہے کہ نزول وحی کے بعد وہ اس بات میں توقف اور وہ بھی بلا ضرورت توقف کرے گی کہ نازل شدہ آیت کو کسی اور موقع سے لکھا دیا جائے گا، اور یہ توقف کیوں کیا جاتا، اس کی حاجت ہی کیا ہو سکتی تھی،

دوسری بات جو میں نے عرض کرنے کی جسارت کی ہے، یہ ہے کہ اس طرح اس وقت تک نازل شدہ قرآن کا ایک پورا نسخہ کاتب وحی کے پاس مرتب ہوتا جاتا تھا،

صحابۂ کرام کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال کو یاد اور قلم بند کر لینے میں اس قدر شغف اور انہماک تھا کہ آپ کو باصرار کہنا پڑا کہ "لاتکتبوا عنی غیر القرآن" مجھ سے قرآن کے علاوہ کچھ اور نہ لکھو" اس سے یہ نتیجہ بعید از قیاس نہ ہوگا کہ صحابۂ کرامؓ "غیر قرآن" کو تو محض یاد کے حوالے کرتے تھے، مگر قرآن کو لکھکر محفوظ کر لیتے تھے۔

اس سے میری مراد ہرگز یہ نہیں ہے کہ صحابۂ کرام نے حدیثیں نہیں لکھیں، یہ ایک علحدہ بحث ہے اور پیش نظر بحث سے اس کو کوئی تعلق نہیں، احادیث نبوی لکھی گئی ہوں یا نہ لکھی گئی ہوں قرآن شریف بہر حال لکھا گیا اور ضرور لکھا گیا، یہ اور بات ہے کہ لکھنا بہت تھوڑے لوگوں کو آتا تھا، اس لیے قرآن کے بہت سے نسخے نہ رائج ہوئے ہونگے، لیکن یہ چیز بھی ہمارے موضوع بحث پر اثر انداز نہیں ہوتی۔

پھر جو شخص بھی قرآن لکھ لیتا وہ اس کو ایک قیمتی خزانہ ہی نہیں، بلکہ کونین کی دولت اور دارین کی فلاح کا سرمایہ سمجھتا تھا،

یہ بھی ذہن میں رکھیے کہ وہ متاع جو دنیاوی حیثیت سے ہی مرکز توجہ ہو سکتی ہو اسے تو انسان خاص حالات اور خاص صورتوں میں چھوڑ بھی سکتا ہے، ایک شخص بڑے چاؤ سے ایک محل تعمیر کراتا ہے، ممکن ہے کہ وہ اسے گراں قیمت پر علحدہ بھی کر دے، اس کی تائید ان تمام خزانوں کی خرید و فروخت سے ہوتی ہے جو نوادر کہلاتے ہیں، جنہوں نے اپنے خاندانی نوادر امریکی نودولتیوں

